کبھی داغ کا دیوان نہین دیکھا۔ اور جو الفاظ ایسے ہین کہ روزمرے مین بغون غنہ بولے جاتے
ہین اونکا اعلان مکروہ ہے جیسے عریان دندان آشیان رضوان وغیرہ۔ فارسی لفظ سے
واو معروف و الف کلمۂ آخر کا گرانا شیخ صاحب ہی کے زمانے سے معیوب سمجھا جاتا ہے
جیسے ع پہلو مین دل مرا ہے یا سیماب ع ادا آے یار تیری بھائی ہے۔ مگر یاے آخر
کلمۂ فارسی اکثر شعرا نے گرائی ہے۔ مومن سے خنجر تھی الٰہی یا زبان تھی۔ خنجر سے زیادہ تر
روان تھی۔ ناسخ سے قیس کی قیس جانے ہین لیکن۔ وحشی ہون آدمی کے جنگل کا۔ ولہ
کام خونریزی ہے اوس یوسف بازاری کا۔ جان بیچے سو کرے قصد خریداری کا۔ آتش
سے شہر مین قافیہ پیمائی بہت کی آتش۔ اب ارادہ ہے مرا بادیہ پیمائی کا۔ منیر سے کب
دل مرا تقریر سے کھٹا نہین کرتے ہو تم۔ اپنی ترشروئی سے چوکا نہین کرتے ہو۔ امیر سے
رسوائی ہوئی تیری ہی اسے ترک نہین کیا۔ کیون لاش ہماری سر بازار نکالی۔ ولہ غالب
ہشیاری کا بیداردون سے پوچھو۔ ہم تو بنہل ہے غافل گئے غافل آئے۔ البتہ اکثر
فصحاے حال نے وجوباً ترک کر دیا ہے۔

## املاے بعض الفاظ

اژدہام بڑے اور چھوٹی ہے سے لکھنا غلط ہے اژدحام زای تازی و حاے حطی سے لکھنا
چاہیے اکسیر کو اکثیر ثے سے لکھنا محض غلط ہے اوس اودہر مین متقدمین برابر واو
لکھا کرتے تھے مگر متاخرین کبھی واو کو حذف کرکے الف پر پیش دیدیا کرتے ہین مگر میرے
نزدیک واو کے ساتھ لکھنا اولی ہے براۃ کو برات لکھنا صحیح نہین پاؤن اسکا املا
مختلف فیہ ہے دلی والے پانو لکھتے ہین او نزدیک واو مین لاتے ہین اور لکھنؤ والے پاؤن
لکھتے ہین اور رد یعنی نون مین داخل کرتے ہین اور بعضے پانون بھی لکھتے ہین یعنی الف کے
بعد بھی نون لکھتے ہین۔

---

حاشیہ: ورالفاظ ہندیہ سے اسقاط حروف علت معیوب نہین مگر بعض شعرا لفظ ہندی سے بھی الف نہین گراتے
اور بعضے لفظ کا کو مستثنیٰ کرلیتے ہین باقی الفاظ سے نہین گراتے مگر مجھے سخت تعجب ہو کہ یہ حضرات اسقاط الف
سے تو احتیاط کرتے ہین مگر یے اور واو کو مجہول ہون یا معروف بے کھٹکے گرا دیتے ہین اگر نہ گرائین تو حروف
علت مین سے کسی کو نہ گرائین الف کی تخصیص چہ معنی دارد۔ بہرکیف مولف الفاظ ہندیہ سے حرف علت الف
یا واو یے گرانا جائز رکھتا ہے۔ ہان جہان کہین انکے گرانے سے نظم مین ثقل پیدا ہو جاتا ہو وہان گرانا معیوب سمجھتا ہو ۱۲ ایضاح
سے مولف بھی نہین گراتا بلکہ اکثر دیکھا کہ جہان کہینے فارسی لفظ سے یے گرائی لوگ عیب فاحش سمجھنے لگے بلکہ غلطی پر محمول کرنے لگے ۱۲ ایضاح

تپ بجار کے معنون مین پے سے ہند ہے فارسی مین تب بروزن لب باے تازی ہے جہان ترکیب فارسی ہو وہان باے تازی سے لکھنا چاہیے تغمہ غلط ہے تمغا چاہیے توتیا اور تلاطم کو طوطیا اور طلاطم طو سے لکھنا غلط ہے ٹھنڈھا دال ہندی مخلوط الہا سے لکھنا صحیح نہین ٹھنڈا بغیر ہاے مخلوط چاہیے دال ہندی کی ردیف مین آتش نے کہا ہے ؎ ندے سکے گی زمستان مین مجکو ایذا ٹھنڈ۔ لپٹ کے سوئے گا وہ گل رہیگی تنہا ٹھنڈ۔ خرد خرسند خرم مین واؤ لکھنا درست نہین داوات دال کے بعد الف غلط ہے دوات بروزن نبات صحیح ہے ڈھوکھا کاف مخلوط الہا کے ساتھ غلط ہے ڈھوکا بغیر ہاے مخلوط صحیح ہے ڈانکا عوام نون سے لکھتے ہین اور سحر مرحوم نے بھی خندان کا افشان کا کی زمین مین یہ شعر لکھا ہے ؎ جلا کر ٹھوکر دن سے نقد دل مردون کے لیتے ہین۔ یا سحر شہر خموشان مین بھی اب پڑنے لگا ڈانکا۔ مگر ڈاکو مین نون نہونا ڈاکے کے بے نون ہونے پر دلالت کرتا ہے۔ اسکے علاوہ نون جمہور شعرا کے خلاف ہے واجد علی شاہ کے زمانے مین اس لفظ کی بحث آپڑی تھی قلق برق قبول طور اسیر ایسے نامی شعرا موجود تھے سب نے اتفاق کیا کہ اسکو بے نون لکھنا چاہیے ڈوپٹا دال ہندی سے غلط ہے دوپٹا دال فارسی سے لکھنا چاہیے دوکان واو کے ساتھ غلط ہے دُکّان بغیر واو مع تشدید کاف صحیح ہے اور بالتخفیف بھی جائز ہے دونون کے بدلے دونو بغیر نون صحیح نہین ذرا بمعنی اندک ذال سے لکھنا چاہیے نہ زرا زاے ہوز سے سونچ کو متقدمین نون سے لکھا کرتے تھے ایک آدھ جگہ چونچ کے قافیہ مین بھی نظر سے گذرا ہے مگر فی زمانا اکثر سوچ بغیر نون لکھتے ہین طیار کو کوئی طاے حطی سے لکھتا ہے اور کوئی تاے فوقانی سے مگر طو کو ترجیح ہے عاشورہ بہاے مختفیہ غلط ہے عاشورا الف کے ساتھ چاہیے عندلیپ پے سے غلط ہے عندلیب باے

---

سلہ مؤید الفضلا مین لکھا ہے کہ تپ علتی ست معروف کہ بتازیش حمی خوانند و باے فارسی غلط ست ۱۲ ایضاح

سلہ کیونکہ شعرا نے اسکو بہادرن وغیرہ کے قافیہ کے ساتھ استعمال کیا ہے۔ اور اسکے اخوات یعنی تینون چارون وغیرہ مین بھی نون ہے ۱۲ ایضاح سلہ گر تعجب ہے کہ جناب جلال لکھنوی نے سرمایہ زبان اُردو مین ذال کی تغلیط اور زاے ہوز کی تصحیح کی ہے اور وجہ یہ لکھی ہے کہ ذال معجمہ کا وجود جب فارسی مین بعض محققین کے نزدیک نہین ہے تو کلمات ہندیہ مین کیونکر مسلم رکھا جائے مین کہتا ہون کہ یہ لفظ ہندی الاصل نہین بلکہ ہند ہے اسکی اصل ذرہ ہے راے مشددہ کو مخفف کرکے ہاے مختفیہ کو الف سے بدل دیا ہے ہند الفاظ مین تو حروف عربیہ کے ہونے سے کسی کو انکار نہین ۱۲ ایضاح۔

تازی سے چاہیے **عید الضحےٰ** غلط ہے عید اضحیٰ چاہیے **کھاری** کی یے اصلی ہے مذکر اور مونث دونون کے ساتھہ یہ لفظ یکسان مستعمل ہوتا ہے جیسے کھاری کنوان کھاری پانی کھاری شے مگر بعض لوگ غلطی سے مذکر کے ساتھہ کھارا استعمال کرجاتے ہین جیسے کھارا کنوان کھارا پانی **کُل** کو اکثر حضرات کلہ بلام مخلوط الہا لکھتے ہین یہ غلط ہے بغیر ہاے مخلوطہ صحیح ہے **کلیجہ** بہاے ہوز غلط ہے کلیجا الف سے لکھنا چاہیے **گزارش** اور گزر کو زاے ہوز سے لکھنا اولے ہے بلکہ بعضون کے نزدیک ذال سے لکھنا درست ہی نہین **لاچار** غلط ہے ناچار چاہیے۔ **نکہت** گاف سے غلط ہے کاف تازی سے چاہیے **ہَرَج** بمعنی معروف بعضون کے نزدیک بہاے ہوز و سکون راے مہلہ غلط ہے **حَرَج** بجاے حطی و فتح راے مہلہ چاہیے مگر میرے نزدیک اُردو مین جہان فارسی ترکیب نہو ہرج کچہ مضائقہ نہین **ہونٹ** کے آخر مین متقدمین ہاے مخلوط التلفظ ہی لکھا کرتے تھے اور ناسخ وغیرہ یہ لفظ ردیف ہا مین لائے ہین[۱] مگر فی زمانا بعضے بغیر ہاے مخلوطہ لکھتے ہین **یونہین** اسکے املا مین اختلاف ہے کہ واو کے بعد نون چاہیے یا نہین مگر تحقیق یہ ہے کہ لکھنا چاہیے کیونکہ یہ لفظ مرکب ہے پہلا جزو یون ہے اور لہجہ مین بہی نون باقی رہتا ہے پھر نہ لکھنے کی کوئی وجہ نہین اور بعض حضرات جو یوہی لکھتے ہین یعنی آخر مین نون نہین لکھتے صحیح نہین[۲]۔ ذوق دہلوی سہ مین ہجر مین مرنے کے قرین ہو ہی چکا تہا ٭ تم وقت پہ آ بہو پہنچے نہین ہو ہی چکا تہا ٭ جو کچہ کہ ہوا ہے وہ کسطرح نہوتا ٭ حکم ازلی ذوق یونہین ہو ہی چکا تہا۔ داغ دہلوی سہ نہ ادہر مری تقدیر مین وہ دشمن دین تہا ٭ مجبور ہون اللہ کو منظور یونہین تہا۔

[۱] سخت تعجب ہے کہ جناب جلال نے اپنے لغت مین لکہا ہے کہ اس لفظ کے آخر مین جو بعضے ہاے مخلوط التلفظ بڑہا کر ہونٹہہ بولتے ہین اور لکھتے ہین مؤلف ہیچمدان کے عندیہ مین نادرست ہے مین کہتا ہون کہ جب ناسخ وغیرہ نے استعمال کیا ہے اور آجتک اہل زبان ہونٹہہ بولتے ہین تو نادرست کیون ہونے لگا اور سب سے زیادہ تعجب تو یہ ہے کہ پیٹ بیاے مجہول کو بمعنی شکم اور پیٹ بیاے معروف کو بمعنی پشت لکہا ہے حالانکہ پشت کی ہندی پیٹہہ بہاے مخلوطہ ہے پیٹ بروزن بیٹ کوئی نہین بولتا ۱۲ ایضاح

[۲] کیونکہ لہجہ مین بہی نون ہے اور اساتذہ نے بہی زمین وغیرہ کے قافیہ مین استعمال کیا ہے اور آجتک کسی محقق اہل زبان نے ابہی کسی کے قافیہ مین یوہی استعمال نہین کیا اور بعضون کا جو یہ خیال ہے کہ کلمہ حصر ہی ہے نہ ہین یہ محض غلط ہے ہمین تمہین مین تو بالاتفاق نون ہے ان دونون لفظون کا جزو اول ہم اور تم ہے اور آخر کلمہ حصر ہی لیس جبکہ تو ہین کو بہی کلمہ حصر کہیے یا یہ کہیے کہ جو کلمہ حصر ہی کبہی اوسکے بعد نون زیادہ کرتے ہین ۱۲ ایضاح

# تذکیر و تانیث[1]

کئی رسالے اس بحث مین تالیف ہو چکے ہین ہم اس جگہ ایسے ضروری الفاظ لکھتے ہین کہ اکثر لوگ واقف نہین **آب** جگ کے مضمون مین جیسے آب[2] گہر آب آہن مونث ہے اور بعضون نے جو مذکر استعمال کیا ہے وہ جمہور شعرا کے خلاف ہے ہان جہان پانی کی رعایت رکھی گئی ہو وہان مذکر بہی استعمال کرنا درست ہے - ناسخ ؎ زیادہ آب بقا سے بہی آب آہن تہا - بحر ؎ جبکہ سمجھے زندگی مرنا تہ شمشیر یار ٭ اپنے حق مین آب حیوان آب آہن ہو گیا ٭ **آغوش** مذکر و مونث دونون طرح بندہا ہے مگر اکثر فصحاے حال مذکر ہی استعمال کرتے ہین **بلبل** مشترک ہے مگر اکثر فصحا مونث ہی استعمال کرتے ہین **ترشح** مذکر مونث دونو طرح بندہا ہے مگر فی زماننا مذکر ہی مستعمل ہے **تمکین** آتش نے مذکر استعمال کیا ہے ع کوہ سے اے نازنین بہاری ترا تمکین ہوا ٭ فصحاے حال مونث استعمال کرتے ہین - داغ ؎ بجا ہے عشق مین بے صبر مین ہون ٭ رہیگی آپکی تمکین کہانتک **خراش** بیشتر مذکر ہی مستعمل ہوا ہے - نسیم ؎ بیانتک اوج جنون مین مجھے کمال ہوا ٭ خراش ناخن دیوانگی ہلال ہوا - ولہ خراش زخم سینہ مدتون کا دور کرتا ہون ٭ لپٹ جاتا ہون جب سینے سے زلف مشکبو ہوکر - تسلیم ؎ خراش جگر دشمن جان ہوا ٭ غم عشق کا دل پر احسان ہوا - مگر اکثر فصحاے حال مونث ہی کے قائل ہین **طرز** بیشتر مشترک تہا بلکہ مذکر زیادہ فصیح تہا اب مونث فصیح ہے بلکہ اکثر خواص مونث ہی استعمال کرتے ہین **طوطی** جلال مفید الشعرا مین لکھتے ہین -

---

[1] یہ وہ بحث ہی کہ ابتدا سے آجتک اختلاف چلا آتا ہے حال مین مولف نے طعن اور رد ابطال کے باب مین شعراے لکھنؤ سے استفسار کیا بہت سے نامی شعرا نے انکو مذکر کہا اور بہت سے اہل زبان نے مونث فرمایا بات یہ ہی کہ جو لفظ نظم مین بہت کم مستعمل ہوتا ہو اوسمین اختلاف ہو ہی جاتا ہی ۱۲ ایضاح [2] جیسے مفید الشعرا رشحات صفیر دو پیکر دستور العمل ارمغان جیا انہین سے مفید الشعرا جناب جلال کی تالیفات سے ہی جسکا نام پہلے کار آمد شعرا تہا یہ رسالہ باعتبار حجم اگرچہ چہوٹا ہی اور سند کے اشعار بہی بہت کم ہین مگر الفاظ اسمین اور سب رسالون سے کہین زیادہ ہین - چونکہ اسکا مولف نامی اساتذہ لکھنؤ سے ہی اور زبان حال لکہی ہے اگر بعض جگہ بمقتضاے بشریت فاحش لغزش بہی ہی مگر پہر بہی اسکو ترجیح ہی کیونکہ دوسرے رسالونکی بنا صرف تتبع پر ہے زبان قدیم و جدید و شاذ وغیرہ کی کیفیت اون سے ظاہر نہین ہوتی رشحات صفیر مین اسکی کوشش کی گئی ہی مگر وہ بات جو مفید الشعرا مین ہی اوسمین نہین اور اگر سند کے اعتبار سے دیکہیے تو انمین ہر ایک رسالہ قابل قدر ہے بلکہ رشحات کو من وجہ سب پر ترجیح ہی ۱۲ ایضاح [3] اور بعضونکی یہ رائے ہی کہ آب گہر کو تو ہر جگہ مونث باندہنا چاہیے اور آب آہن مین اختیار ہے مگر مونث استعمال کرنا اولے ہے ۱۲ ایضاح

کہ کنایۃً[1] خاص کے مقام پر مذکر ہے جیسے **ش** ہے شیشۂ سبز گرم قلقل طوطی مستونکا بولتا ہی
اور جہان پرندہ معروف مراد ہوتا ہے وہان مونث استعمال پاتا ہے۔ بحر **ش** آئینہ ہوتا ہے منہ
دیکھکے پانی پانی طوطیان ہوتی ہین سنکر تری گفتار سفید۔ رشک **ش** طوطی سبزۂ خط صاف
یہی کہتی ہے ہین وہی آئینۂ عارض جانان ابتک مگر یہ تحقیق جمہور شعرا کے خلاف ہے لکھنو
مین بہت ہی کم لوگ مونث بولتے ہین اور اشعار مین بیشتر مذکر ہی بندہا ہے۔ آتش **ش** چلیگا کیک
کیا طوطی کریگا کیا سخن سازی تری رفتار بہتر ہے تری گفتار بہتر ہے۔ وزیر **ش** صاف
بندش ایسی ہی ہر بیت آئینہ بنی دیکھتے ہی اوسکو گویا طوطی مضمون ہوا۔ بحر **ش** سحر کی
باتین ہین غنچہ سا دہن گل ہو گیا طوطی روی مخطط صاف بلبل ہو گیا **ولہ** آگے آئینہ کے
طوطی بولتے ہین کسطرح بھول جاتے ہین ترا منہ دیکھکر تقریر ہم۔ قلق **ش** گر نہو تا حیرتی رنگین
بیانی کا تری طوطی خط ڈہنگ اوڑا لیتا لب تقریر کا **ولہ** نہ گویا ہو سکا طوطی خط سبز بھی ابتک
اسی منہ پر ہے دعوے آپکو معجز بیانی کا **قامت** اکثر فصحاے حال مونث ہی استعمال
کرتے ہین **کف** اکثر فصحاے حال مونث ہی باندہتے ہین کف[2] پا ہو یا کف دست **معراج**
ناسخ نے مذکر استعمال ہے ع عزیز و گر نہین معراج ممکن عرش اعظم کا + مگر اکثر فصحاے حال
مونث ہی استعمال کرتے ہین **معدن** شیخ صاحب کے اس مصرع سے تذکیر ثابت ہوتی ہے
ع دیکھنا لعل بدخشان کا ہے معدن آب مین۔ لیکن اور مقام سے تانیث پائی جاتی ہے ناسخ ع
ایکدن آجاے گر ہیرے کی معدن زیر پا۔ رشک ع تجکو گہنے کے لیے ہیرے کی معدن چاہیے
قلق ع مدفن کو اپنے ہیرے کی معدن بنائینگے فی الحال اکثر خواص مونث ہی استعمال کرتے ہین
**نقاب** مشترک ہے مگر تانیث زیادہ فصیح ہے اکثر خواص مونث ہی استعمال کرتے ہین **فائدہ**
کبھی لفظ تذکیر و تانیث مین مبتدا یا خبر کا تابع ہو جاتا ہے۔ نسیم **ش** کم نہین وحشت مین بھی رتبہ
مری توقیر کا + پاؤن میرا مردمک ہے دیدۂ زنجیر کا۔ ناسخ **ش** ہجر مین ہر شعلۂ شمس مجھے
ہو گیا ہے خدنگ سونے کا۔ برق ع قمری ہون سرو باغ علی کبیر کا۔ مگر یہ تبعیت لینے موقع
محل پر موقوف ہے عموماً جائز نہین **فائدہ** جب فعل کا فاعل مصدر کب ہوتا ہے تو محاورہ لکھنو کے

---

[1] یعنی جہان مشہور ہونے کے معنون مین مستعمل ہو جیسے فلان کا طوطی بولتا ہے یعنی اوسکا ہر طرف شہرہ ہے
۱۲ ایضاح [2] یہ تشریح اسلیے ہے کہ بعضون نے کف پا اور کف دست مین فرق کیا ہے اور ایک کو مذکر اور
دوسرے کو مونث ٹھہرایا ہے ۱۲ ایضاح

موافق وہ فعل تانیث وغیرہ مین اوس اسم کا تابع ہوجاتا ہے جو مصدر کے ساتھہ مرکب ہوا ہے اور مصدر کی علامت جو نا ہے اوسمین کچھ تغیر نہین ہوتا جیسے خط لکھنا تھا چند شعر کہنا پڑے قیمت دینا ہوگی منتین کرنا پڑین۔ قلق مرحوم سے بت پرستی ہی مین گر عمر بسر کرنا تھی ؛ نام اسلام کیا آپنے بدنام عبث ؛ اور کبھی مصدر کا لحاظ کرکے فعل کو بھی واحد مذکر استعمال کرتے ہین جیسے شکوہ بات کرنا نہین آتے کی جگہ شکوہ بات کرنا نہین آتا۔ مگر دلی والے فعل اور مصدر دونون کو اُس اسم کا جو مصدر کے ساتھہ ملا ہے اور حقیقت مین اوسکا مفعول ہے تابع کرتے ہین اور یون بولتے ہین قیمت دینی ہوگی منتین کرنی پڑین۔ شعراے لکھنؤ نے اکثر یہان پر دہلی کی تقلید کی ہے اور مفعول کی تانیث و تذکیر کا اعتبار کرکے مصدر کی علامت مین تغیر و تبدل کیا ہے۔ ناسخ سے میرے زخمون کو اگر ٹانکے لگانے ہین تجھے ؛ پہلے لا جراح ڈورا یار کی تلوار کا۔ بحر سے نہ تھی امید دریاے شہادت پیر نکلین گے ؛ خدا کو آبرو رکھنی تھی بیڑا پار ہونا تھا۔ امیر سے واماندگی ہے جانسکے کاروان تلک ؛ کھانی ٹھوکرین جو مقدر مین رہگئے۔ تسلیم سے مرے پہلو سے وہ کیونکر بجاتے پاس غیرون کے ؛ کسی جا عید ہونی تھی کہین کہرام ہونا تھا۔

## ایطا

عروضیون نے لکھا ہے کہ ایطا تکرار قافیہ لفظاً و معنًا کو کہتے ہین۔ اگر کھلی کھلی تکرار نہو تو خفی ہے ورنہ جلی ہے پہلے کی مثال آب و گلاب و دانا بینا اور دوسرے کی مثال آنکھین نظرین جلا سنا وغیرہ دی ہے اول کو جائز رکھتے ہین اور دوسرے کو ناجائز لکھتے ہین۔ اب مین کہتا ہون کہ اس تعریف و مثال مین کئی خدشات ہین **اول** یہ کہ تعریف مجہول ہے خفا اور عدم خفا کی تحدید نہوئی ایک ہی لفظ مین بعضون کے نزدیک ایطاے خفی ہوسکتا ہے اور بعضون کے نزدیک جلی چنانچہ خندان گریان مین کسی نے ایطاے خفی لکھا ہے اور کسی نے ایطاے جلی ٹھہرایا ہے **دوسرے** یہ کہ دانا بینا مین ایطاے خفی کہتے ہین جلا سنا نے کیا قصور کیا ہے کہ جلی قرار دیتے ہین **تیسرے** یہ کہ آب و گلاب کو ایطا مین شامل کرنا ہی عبث ہے اسلیے کہ اختلاف

ف خط لکھنا تھا اس جملے مین تھا فعل ہے اور خط لکھنا جو مصدر مرکب ہے اوسکا فاعل ہے اسیطرح چند شعر کہنا پڑے مین پڑے فعل اور چند شعر کہنا مصدر مرکب فاعل ہے اور قیمت دینا ہوگی مین قیمت دینا فاعل ہے اور ہوگی فعل ہے اور منتین کرنا پڑین مین منتین کرنا مصدر مرکب فاعل ہے اور پڑین فعل ہے اور ان جملون مین مبتدا و خبر کی بھی ترکیب ہوسکتی ہی یعنی یون کہین کہ خط مبتدا ہے اور لکھنا تھا خبر چند شعر مبتدا کہنا پڑے خبر و قس علیٰ ہذا ۱۲ ایضاح

علیت سے معنے مختلف ہو گئے چونکہ یہ کہ اگر یہ مثالین صحیح رکھی جائین تو بہت سے مستند شعرا کے کلام نادرست ہو جائینگے۔ مومن ؎ پھر دل مین مرے لگی ہے آتش ؛ نالے سے برس رہی ہے آتش ولہ اور جو یہ راز نہانی نہ کھلا ؛ جیتے جی جی مین یہ ارمان رہا ناسخ ؎ جب وادی وحشت مین گذر میرا ہوا ہے ؛ ہر ایک بگولا پے تعظیم اوٹھا ہے۔ آتش ؎ ہستی کو مثل نقش کف پا مٹا چلے ؛ عاشق نقاب شاہد مقصود اوٹھا چلے۔ نسیم لکھنوی ؎ آتشکدہ پریون نے بنا کر ؛ پھینکا اوسے پھول سا اوٹھا کر۔ سحر ؎ جگنا تھ نے آکے کلمہ پڑھا مسلمان جنکیب فرنگی ہوا۔ بحر ؎ دوپٹا وہ گلنار دکھلا گئے ؛ نئے سر سے پھر آگ بھڑکا گئے قلق ؎ چوڑیونکو نہ تم بڑھا رکھنا ؛ منہدی ہرگز نہ تم اوٹھا رکھنا۔ امیر ؎ تہنیت عید نے جلا کے سنائی کیسی ؛ ہان مین ہان کوندکے بجلی نے لا ئی کیسی۔ تسلیم ؎ دونون کو ہٹ ہے نئی دیکھیے کیسی ٹھہرے ؛ کون ناکام رہے کسکی تمنا نکلے۔ جلال ؎ پہلو مین کسکو نیم مین وا نے بٹھالیا ؛ کیون لے اجل ہمین نہ جہان سے اوٹھالیا۔ داغ دہلوی ؎ سبق ایسا پڑھا دیا تونے ؛ دل سے سب کچھ بھلا دیا تونے۔ شمشاد لکھنوی ؎ وہ مرا دل دکھا نہین سکتے ؛ عرش اعظم ہلا نہین سکتے۔ یہ چند شعر مثال کے لیے انتخاب کیے گئے ورنہ اس قسم کے سیکڑون شعرا اساتذہ کے دیوان مین موجود ہین ان سب پر ایطاے جلی کا عیب لگانا اور قافیہ نادرست بتانا کیونکر صحیح ہو سکتا ہے قاعدہ جمہور فصحا کے کلام کا تابع ہوتا ہے نہ یہ کہ کلام جمہور قاعدے کا پابند ہوتا ہے۔ اب مین ایطا اور اوسکی دونون قسمون کے جامع ومانع تعریف کرتا ہون کہ قافیہ کا بعینہ لفظاً ومعنیً مکرر لانا ایطا ہے اگر ایسے زوائد قافیے ٹھہراے جائین جو اپنی اصلی حالت پر نرہے ہون جیسے رنجور[1] مزدور نا آشنا[2] وا یا الف[3] فاعل یا تاے مصدری یا شین مصدری ہون جیسے دانا بینا وشجاعت سخاوت کاوش سازش یا انکے حذف کے بعد اکثر[4] مزید علیہ بمعنی ہو جاتے ہون جیسے ادہر ادھر جدہر کدہر جہان کہان وہان یہان

[1] رنجور ومزدور مین ور اپنی اصلی حالت پر نہین رہا وا اصل مین متحرک تھا یہان ساکن ہے ۱۲ ایضاح
[2] ناآشنا اصل مین نا مرسادہ تھا اسے ہوز الف سے بدل گئی ہے ۱۲ ایضاح [3] صرف الف فاعل ہو اور اسکے بعد نون بھی ہو جیسے خندان گریان ۱۲ ایضاح [4] اکثر کی قید اسلیے ہے کہ متحرک الاوسط جو حالت جمع مین ساکن الاوسط ہو جاتے ہین وہ بعد حذف علامت جمع کبھی بے معنے بھی ہو جاتے ہین جیسے نظرین بسکون ثانی مگر اکثر بامعنے رہتے ہین اسیطرح پن کا بھی مزید علیہ کبھی بے معنے ہو جاتا ہے جیسے لڑکپن بچپن ۱۲ ایضاح

اس جس کس ان جن کن - یا حروف علت علامت افعال ہندی متصل بحرف اصلی ہون
جیسے سنا رہا - سنور ہو - سنے رہے وغیرہ تو ان سب صورتون مین ایطائے خفی ہے ورنہ جلی
ہے جیسے ہنرور - سخنور - ستمگر - فسونگر - عقلمند - دردمند - باغہا - غنچہا - محبوبان - معشوقان - آنکھین
نظرین جلتے بجھتے وغیرہ - دانا در دا مین ایطا نہین کیونکہ الف زائد تو ہین مگر معنی مختلف
ہین ایک جگہ الف فاعل ہے اور دوسری جگہ الف ندبہ ہے اسیطرح بتان ہڈیان مین بھی ایطا[۱]
نہین گو دونون جگہ جمع کے الف و نون ہین مگر ایک جگہ جمع فارسی ہین اور دوسری جگہ
جمع ہندی ہے - قلق مرحوم سے زائل نہین ہوئی تب عشق بتان ہنوز ۔ چھلکی ہین سوز غم
سے مری ہڈیان ہنوز - اسیطرح ان اشعار مین بھی ایطا نہین - وزیر سے مین سراپا مظہر اسم خدا
واللہ ہون ۔ ہم صفیر واس چمن مین مرغ بسم اللہ ہون - بحر سے تجرد رویشی طریقہ ہے
رسول اللہ کا ۔ باندھے ہے سمہ کمر مین مد بسم اللہ کا - کیونکہ بوجہ اختلاف علمیت معنی مین تکرار
نہی - جب تمکو ایطا کی دونون قسمون مین اچھی طرح فرق معلوم ہو گیا تو یہ بھی جاننا چاہیے
کہ اکثر فصحائے حال رنجور و مزدور دانا بینا خندان گریان شجاعت سخاوت کاوش[۲]
سازش جن کن ان[۳] کے ایسے ایطائے خفی کو استعمال کرتے ہین اور اون حروف علت کو
ہندی مین بھی روا رکھتے ہین جنکے بعد حرف وصل و خروج ہون جیسے ملا[۴] یا سنا یا وغیرہ یا
ایسی علامت فعل ہو جسکے حذف کرنے سے اوس فعل کا صیغہ امر نہو سکے جیسے دکھا بیٹھا
انہین سے جب الف حذف کردینگے دکھ بیٹھ رہجائینگے سنا مٹا کے ایسے قافیون سے احتیاط[۵]
رکھتے ہین - باقی رہے ادھرا ادھر جدھر کدھر مرا ترا وغیرہ کے ایسے قافیے انکو بھی اکثر استعمال
نہین کرتے - اب یہ بھی سمجھ لینا چاہیے کہ اکثر عروض والون نے لکھا ہے کہ غزل اور قصیدے
کے دوسرے تیسرے شعر مین وہی اوپر والا قافیہ مکرر لانا درست نہین مگر یہ قاعدہ فارسی
مین مسلم رہا اور نہ اردو مین حافظ شیرازی کی یار دست یار دست والی غزل اور عرفی وغیرہ کے

---

[۱] بتان اور ہڈیان کے ایسے قافیے سے جسمین بظاہر ایطا ہوا اور دونون قافیون مین نازک فرق ہو احتیاط چاہیے ۱۲ ایضاح [۲] امیر سے سنگدل تجکو مرے ساتھ یہ کاوش کب تک ۔ میری سوزش کے لیے غیر سے نازش کب تک ۱۲ ایضاح [۳] جلال لکھنوی سے ہوئے ہین عاشق بھی کن گلون کے کہ خود ہی شاکی ہین جن گلون کے ۔ نہین ہے وعدون مین ان گلون کے وفا کی بو اعتبار کا رنگ ۱۲ ایضاح [۴] ملا یا اور سنا یا مین الف اول اگرچہ علامت ہے اصلی نہین مگر یہان روی قرار دیا گیا ہے اور یے وصل اور الف آخر خروج ۱۲ ایضاح -

قصیدے دیکھہ لو ہرگز اس قاعدے کی پابندی نہین کی ہے بہرکیف اردو مین اگر مطلع تکرار جلی سے محفوظ ہے تو بقیہ اشعار مین تکرار کچھ مضایقہ نہین نسیم دہلوی ؎ نہین شکوہ جدا ہے گو کہ ہر پارہ مرے دل کا ؛ کیا صانع نے دو ٹکڑے ازل سے لفظ قاتل کا - وزیر ؎ اشتعال آتش غم سے ہین داغ تن چراغ ؛ چار دیوار عناصر مین ہین یار روشن چراغ ؛ رشک ؎ مجھے محروم رکھا فیض تقریر و تبسم سے ؛ اسی کا اے لب ؛ دندان جانان شکوہ ہے تمسے یان مطلعون کے باقی اشعار کے قوافی قاتل روشن تم واقع ہوے ہین -

## فوائد متفرقہ

**فائدہ** ہاے مختفیہ کے بعد اگر کوئی حرف[1] معنوی ہو[2] تو درست ہے کو الف سے بدلنا جائز ہے ناسخ ؎ گھر مرا فرقت مین سونا ہو گیا ؛ گنج مدفن کا ٹھونا ہو گیا ؛ لیکن یہ تبدیل اوسوقت درست ہے کہ فارسی ترکیب نہو ورنہ درست نہین جیسے نوک خامہ سواد نامہ نوک خاما سوادنا ما لکھنا غلط ہے ہان اگر ایسا مرکب ہو کہ اوسکے دونون جزو ملکر بمنزلہ کلمہ واحد ہو گئے ہون تو کچھ مضائقہ نہین جیسے پیخانا ہمسایا **فائدہ** معطوف علیہ یا معطوف اگر لفظ ہندی ہو تو حرف عطف[3] او لانا درست نہین رات و دن کہنا غلط ہے رات دن یا رات اور دن کہنا چاہیے **فائدہ** عین کا تقطیع سے گرانا جیسے ع ہم عندلیب ہین گلزار عشق جانان کے ع اب عاجز ہو گئے ہم تجسے اے دل ؛ سخت عیب سمجھا جاتا ہے **فائدہ** بعض حضرات اس قسم کی ترکیبونکو غلط بتاتے ہین سیکڑون تصویر ہزارون تمنا - لاکھ آدمی آیا - آنکھون کی پتلی - فرماتے ہین کہ سیکڑون ہزارون جمع ہے تصویر تمنا واحد - لاکھ معنیً جمع - آدمی مفرد - آنکھون جمع پتلی مفرد - یہ کیونکر صحیح ہو سکتا ہے سیکڑون تصویرین - ہزارون تمنائین - لاکھ آدمی آئے - آنکھون کی پتلیان کہنا چاہیے مگر یہ نہین جانتے کہ تصویر وغیرہ اسم جنس ہے اسکا اطلاق واحد اور جمع دونون

---

[1] حرف معنوی جیسے مین کے سے وغیرہ ۱۲ ایضاح [2] اور اگر اوسکے بعد حرف معنوی رہتا ہو تو اوس ہی کو یے سے بدل دیتے ہین جیسے پروانے سے شانے سے مگر یہ تبدیل اوسوقت ہے کہ فارسی ترکیب نہو ذوق کا جو یہ شعر ہے خلاف قاعدہ ہے ؎ کوسون کیا تنگی زمانے کو ؛ کہ نہین جا ہے سر اوٹھانے کو - بوجہ اضافت فارسی زمانے کی ہے کی تبدیل درست نہین ۱۲ ایضاح [3] بلکہ عیب کیا غلطی فاحش سمجھی جاتی ہے مگر میرے نزدیک یاے معروف کلمہ فارسی کے اسقاط سے اسکا سقوط زیادہ معیوب نہین بلکہ بعد تامل ظاہر ہوتا ہے کہ اسکے گرانے سے فصاحت مین کچھ دہبا نہین لگتا فارسیون نے جا بجا عین تقطیع سے گرایا ہے خصوصاً متاخرین کے کلام مین بہت ہے لغت بہار عجم سے بھی اسکا گرانا جائز نکلتا ہے ۱۲ ایضاح -

ہوسکتا ہے۔ چونکہ انمین معنیٰ جمعیت بہی پائی جاتی ہے انکی ترکیب اون الفاظ سے درست ہی
اساتذہ کے کلام اس قسم کی ترکیبون سے مالامال ہین۔ ناسخ ؎ تہی نہ امید رہائی کی دل
ناسخ کو ۔ لاکہہ زنجیر ترے گیسوے خمدار کی تہی۔ آتش ؎ مشق ناوک افگنی کرتا تہا جیب وہ
شمع رو ۔ سیکڑون ہی تودہ خاکستر پروانہ تہا۔ تسلیم لکہنوی ؎ خال ومژگان کے عشق
سے دل مین ۔ سیکڑون داغ لاکہون روزن تہا۔ جلال لکہنوی ؎ نظر آتے نہین
مجکو وہ دس منزل مین رہتے ہین ۔ مری آنکہون کی پتلی مین نگہ مین تل مین رہتے ہین ۔
مگر اسمین کوئی شک نہین کہ ایسی صورتون مین جمع فصیح ہے **فائدہ** معشوق کو جو رشک
گل وغیرت ماہ وغیرہ سے تعبیر کرتے ہین اور اوس یا وہ وغیرہ نہین لاتے تو کلام بالکل
غیر فصیح ہوجاتا ہے جیسے ع محبت ہوگئی اب رشک گل سے ع جو گہر سے اپنے رشک
ماہ نکلے۔ یون کہنا چاہیے ع محبت ہوگئی اوس رشک گل سے ع جو گہر سے میرا رشک
ماہ نکلے **فائدہ** لفظ ہر کو جمع کے ساتہہ اہل زبان استعمال نہین کرتے جیسے ہر علما نے کہا
ہر عالم کہتے ہین۔ بلکہ یون کہنا چاہیے ہر عالم نے کہا ہر عالم کہتا ہے اسمین اکثر باہر والے
لغزش کہا جاتے ہین **فائدہ** لانا جو مصدر متعدی ہے اسکے مشتقات کے استعمال مین
باہر والے جو اہل زبان یا کامل زباندان نہین اکثر فاحش غلطی کرجاتے ہین اور یون بولتے
ہین مین نے یہ رسالہ لایا تمنے یہ کتابین لائین حالانکہ یون چاہیے مین یہ رسالہ لایا تم یہ کتابین
لائے۔ اس متعدی کا استعمال فعل لازم کی طرح ہے نہ تو فاعل کے ساتہہ لفظ نے لانا چاہیے
اور نہ فعل کو تانیث وتذکیر ووحدت وجمع مین مفعول کا تابع کرنا چاہیے یہان فعل فاعل کا
تابع ہوتا ہے مرد کہے گا مین کتاب لایا عورت کہے گی مین کتاب لائی اس متعدی کا
حال اور افعال متعدیہ کیطرح نہین ہے **فائدہ** معروف ومجہول کا قافیہ کلام اساتذہ
مین بہت آگیا ہے۔ ناسخ ؎ مائل سُو سجود یہ تیرے حضور ہے ۔ سر میرا ورنہ یار بہت
پرغرور ہے ۔ مجکو تو یار سے ہے ہم آغوشی کا خیال ۔ وا میرے اشتیاق مین آغوش گورہی
نسیم دہلوی ؎ سنگ تربت لال ہے میرے تن محرور کا ۔ پہول کمہلاتا نہین گرکر چراغ
گور کا + مگر فی الحال قافیہ معروف ومجہول سے فصحا بہت احتیاط رکہتے ہین کیونکہ اس قسم کے قوافی
نہایت ہی بُرے معلوم ہوتے ہین **فائدہ** رَوی متحرک ہوجانے کی صورت مین توجیہ
یعنی حرکت ماقبل روی کا اختلاف اگرچہ جائز ہے مُردہ کا قافیہ پَردہ چلے کا قافیہ کہلے

استعمال کرسکتے ہین مگر خلاف فصاحت ہونے مین کچھ شک نہین **فائدہ** ردیف کو تلفظ مین یکسان ہونا چاہیے معنًا متحد ہو یا نہو دس مین بس مین کے ساتھ قسمین استعمال کرسکتے ہین کیونکہ مین ردیف ہے ہر جگہ تلفظًا یکسان ہے اور انکے ساتھ مَین بفتح میم نہین لاسکتے اسیطرح ایک جگہ سیاہ اور دوسری جگہ سے آہ جیسا کہ ناسخ مرحوم نے کہا ہے ؎ کردیے خط نے ترے عارض پر نور سیاہ ؏ ہوگیا مشک کے مانند یہ کافور سیاہ ؏ پاس جو بیٹھ کے پڑہتے تھے غزل وہ گئے دن ؏ ابتو ناسخ کبھی کرآتے ہین ہم دور سے آہ - میرے نزدیک عیب سے خالی نہین کیونکہ سیاہ بفتح یا ہے اور دور سے آہ مین یے تقطیع سے گرجاتی ہے اور سآہ ہوجاتا ہے پس دونون لفظ تلفظًا یکسان نہین رہتے[1] **فائدہ** حرف مکتوبی کا قافیہ اور غیر مکتوبی کے ساتھ جو تلفظ مین ہو درست نہین ملے عاشق کا قافیہ دل عاشق سنوار وطن کا قافیہ بہار وطن جائز نہین شعرا نے اس قسم کے تقفیہ سے بہت احتیاط کی ہے مگر نہایت تعجب ہے کہ بعض الفاظ مین کچھ ایسا دہوکا کھاگئے کہ تقفیہ مذکورہ استعمال کرنیکو کرگئے مگر خبر تک نہوی کہ کیا کہہ گئے آجتک لوگ اس قسم کے قوافی استعمال کرتے ہین اور جانتے ہین کہ ہمارا کلام تقفیہ مکتوبی و غیر مکتوبی سے پاک ہے مثال کے لیے ایک شعر لکہا جاتا ہے - ناسخ ؎ آسمان کی کیا ہے طاقت جو چھڑائے لکھنؤ ؏ لکھنؤ مجھپر فدا ہے مین فداے لکھنؤ - ظاہر ہے کہ چھڑائے مین الف کے بعد ہمزہ اور ہمزہ کے بعد یے ہے - اور فداے مین الف کے بعد

---

[1] اور ناسخ مرحوم نے اسوجہ سے اسکا قافیہ باندہا ہے کہ جس لفظ کے شروع مین الف ہو اوسکے ساتھ لفظ ساکن الآخر کو متحرک کرکے اور اوس الف کو گرا کے ملا سکتے ہین جیسے کر آہ بروزن مفعول کو کرآہ بروزن فعول پڑہ سکتے ہین پس سے آہ مین بھی یاے ساکنہ کو متحرک کرکے الف کے ساتھ وصل کرسکتے ہین ایسی حالت مین اسکا لہجہ سیاہ کی طرح ہوجاتا ہے مگر یہ تکلف سے خالی نہین جو شخص بلاتکلف بولے گا وہ سے آہ باسقاط یا کہے گا اور کراہ مین کچھ تکلف نہین دوسرے سے آہ کی یے کو متحرک کرنا اور الف کے ساتھ ملاکے سیاہ پڑہنا فصاحت کے بھی خلاف ہے کما لایخفی علی من لہ ذوق سلیم و فہم مستقیم ۱۲ ایضاح [2] مگر نون اصلی کے ساتھ نون تنوین قافیہ مین بعض جگہ آگیا ہے رشک ؎ یار من من کے بگڑ جاتا ہے ؏ کام بن بن کے بگڑ جاتا ہے ؏ یہ ترا ڈر ہے کہ بوسون تکا کیل اودبلکے بگڑ جاتا ہے - استادی حضرت تسلیم لکھنوی ؎ قید اپنا وہ آپ بر فن تہا ؏ حلقۂ زلف طوق گردن تہا ؏ عذر مانع نہ تہا کوئی تسلیم ؏ ترک شعر و سخن یہ قصدًا تہا ؏ مطلب یہ ہے کہ اگرچہ اس قسم کا تقفیہ بھی فی الجملہ معیوب ہے مگر شعرا نے استعمال کیا ہے مگر اس تنوین کے سوا کوئی اور لفظ جو مکتوبی نہو قافیہ لفظ مکتوبی واقع نہین ہوا اور اگر شعرا سے پوچھا جاے کہ سنوار کا قافیہ بہار چمن و امثال ذلک درست ہے یا نہین تو بالاتفاق یہی کہین گے کہ ہرگز درست نہین فافہم ۱۲ ایضاح

صرف ایک یے ہی جسکو بوجہ اضافت کسرہ ہی اور کسرہ کی وجہ سے وہ یے لہجہ مین ہمزہ سے بدل گئی ہی اور
اوس کسرے کا اشباع کیا گیا ہی جس سے دوسری یے صرف تلفظ مین پیدا ہو گئی ہی اوسکو کتابت
سے کچھ علاقہ نہین پس جسطرح سنواری چمن سارے چمن کا قافیہ بہار چمن درست نہین اسیطرح
چھڑائے لکھنو کا قافیہ فدائے لکھنو از روی انتظام شاعری درست نہین ہو سکتا **فائدہ** تلاشی
بمعنی تلاش کنندہ مرغنی بمعنی روغن دار یا اس قسم کے دوسرے الفاظ جنکا مادہ عربی نہین مگر
اونکا اشتقاق بطور عربی ہوا ہی اور عام طور پر بولے جاتے ہین اونکا استعمال میرے نزدیک
کچھ مضائقہ نہین **فائدہ** ہندی لفظ کی اضافت یا کوئی اور ترکیب بطور فارسی جیسے تلوار
زید قطرۂ آنسو ہرگز درست نہین اسکو یون کہنا چاہیے زید کی تلوار آنسو کا قطرہ اسیطرح ہند
یعنی وہ لفظ جو عربی یا فارسی ہو اور اوسمین ہندوالون نے لفظاً یا معنیً تصرف کیا ہو اوسکو
بھی فصحا ترکیب فارسی جائز نہین رکھتے مگر یہ قاعدہ اونہین الفاظ مین ہی جنکی فارسی
مشہور ہو اگر فارسی ہی نہو یا ہو مگر مشہور نہو تو اوسکو مفرس قرار دیکر ترکیب فارسی استعمال کرتے
ہین اساتذہ کے کلام مین جا بجا ایسی ترکیبین پائی جاتی ہین ناسخ ؎ ہاتف بگفت مصرع
سال بنای آن ؎ باب امام باڑہ سلطان خاص و عام ؎ امام باڑے کا ہندی لفظ ہونا
اسی ہندی کیوجہ سے ظاہر ہے پھر بھی ترکیب فارسی مستعمل ہوا آتش ؎ کسکی محرم آب
روان وہ یاد آئی ؎ حباب کے جو برابر کبھی حباب آیا ✦ محرم جن معنون مین یہان مستعمل ہوا ہی ہندی
ہے اور ترکیب فارسی موجود **فائدہ** جو شخص مرگیا ہی اوسکے نام کے ساتھ لفظ صاحب معیوب
سمجھا جاتا ہی لقب کے ساتھ کچھ مضائقہ نہین جیسے شیخ صاحب یعنی ناسخ مرحوم خواجہ
صاحب یعنے آتش مغفور **فائدہ** ہمزے کو اکثر لوگون نے یے عدد لکھا ہے

---

لہ یعنی اس شبہے کو نامی شعرای حال کیخدمت مین پیش کیا بعضون نے تو صاف اقرار کر دیا کہ بیشک یہ شبہہ بہت صحیح ہی اور بعضون نے یہ جواب
دیا کہ فدای مکسور الآخر نہین بلکہ ساکن الآخر ہے وزن کی رعایت سے یے کے پہلے ہمزہ بڑھا دیا ہی مین کہتا ہون اولاً کسرۂ
اضافت کیا ہوا ثانیاً ہمزہ کی یہ وجہ قابل قبول نہین بلکہ بات یہ ہی کہ جو یے مکسور ہوتی ہی اوسکو لہجہ مین ہمزہ سے بدل دیتے
ہین جیسے فرمایش آرایش وغیرہ پس فدای کی یے کو بوجہ اضافت کسرہ دیا یای مکسور ہمزہ سے بدلگئی اور اشباع کیوجہ سے
لفظ مین ایک دوسری یای ساکنہ پیدا ہو گئی ہے اور بعضون نے یہ کہا کہ جو یای ساکنہ بوجہ اشباع پیدا ہوئی ہی وہ بھی کہیو بی
ہی مین کہتا ہون کہ اولاً وہ یا جو اشباع کسرۂ اضافت سے پیدا ہوتی ہی اوسکو لکھتے نہین ثانیاً مورخین نے ایک ہی یے
کے عدد لیے ہین اور بعضون نے یہ جواب دیا کہ فدای کیطرح چڑھای بھی مکسور الآخر ہے اسمین بھی الف کے بعد
صرف ایک یے ہی جسکو کسرہ ہے اور اوس کسرہ کا اشباع کیا گیا ہی وفیہ ما فیہ ۱۲ ایضاح

اور مین بہی پہلے او نہین کا ہمخیال تہا مگر تحقیق و تتبع سے ثابت ہوتا ہے کہ اگر مستقل طور پر ہو یعنی کسی حرف[۱۰] پر نہو جیسے عطاء اللہ ضیاء اللہ تو اوسکا ایک عدد[۱۱] لینا چاہیے **فائدہ** جو تے[۱۲] دراز لکہی جاے جیسے رحمت وغیرہ اوسکے چار سیکڑے لینا چاہئین اور جو تے گول یا شکستہ لکہی جاے جیسے زبدۃ العلما ہدیۃ الشعرا تو اوسکے پانچ ہی عدد لینا چاہئین **فائدہ** آئے جائے بروزن فعلن کا املا دو طرح مروج ہے ایک یہ کہ جسطرح آؤ جاؤ مین واو پر ہمزہ لکہتے ہین اسیطرح آئے[۱۳] وغیرہ مین صرف ایک یے لکہکر اوسکے اوپر ہمزہ[۱۴] لکہہ دیتے ہین ایسی حالت مین صرف ایک یے کے عدد لینا چاہیے مورخین ہند نے جابجا ایسے الفاظ مین ایک ہی یے کے عدد لیے ہین اور دوسری صورت یہ ہے کہ دو یائین لکہکر پہلی یے پر ہمزہ لکہدین فی الحال اکثر اسکا املا دو یاؤن سے دیکہا جاتا ہے ایسی حالت مین دو یاؤن کے بین عدد لینا چاہیے کیونکہ تاریخ کی بنا کتابت[۱۵] پر ہے۔ **تمام شد**

---

[۱۰] کسی حرف کے اوپر ہونے کی مثال آؤ یا ؤ وغیرہ ہے کہ واو پر ہمزہ لکہا جاتا ہے ۱۲ ایضاح [۱۱] ہمزے کے عدد کی بحث مؤلف نے تذکرۂ یادگار وطن مین نہایت بسط کے ساتھ لکہی ہے فمن شاء التحقیق فلیرجع الیہا ۱۲ ایضاح [۱۲] تاے مدورہ وطویلہ کی بحث اگرچہ ازاحۃ الاغلاط وغیرہ مین بہی مؤلف نے لکہی ہے مگر تذکرۂ یادگار وطن مین اس بحث کو ایسے محققانہ طور پر مع مالہ وما علیہ لکہا ہے جو قابل دید ہے فمن شاء التحقیق فلیرجع الیہا ۱۲ ایضاح [۱۳] عجب نہین کہ کسی کو شبہہ پیدا ہو کہ جب جائے آئے مین ایک یے لکہنا اور اوسپر ہمزہ بڑہانا جائز ہوا تو پہر اسکا قافیہ فدا ئے کیونکر نادرست ہونے لگا آمین بہی تو ایک ہی یے ہے جسپر ہمزہ ہے جب آئے اور فدائے کی کتابت اور تلفظ یکسان ہے تو انکا تقفیہ بہی ضرور درست ہوگا اب مین کہتا ہون کہ غالبًا لوگون کو یہی دہوکا کہ ایسے قوافی استعمال کیے مگر بات یہ ہے کہ آئے جائے مین الف کے بعد ہمزہ ہے اور ہمزے کے بعد یاے ساکنہ ہے اور فداے مین الف کے بعد صرف ایک حرف یے ہے جو لہجہ مین ہمزے سے بدلگئی ہے وہان یا مکتوبی خروج ہے اور یہان وصل کتابت مین یہان خروج کا نام نہین ۱۲ ایضاح [۱۴] یہ قاعدہ مسلمات سے ہے کہ تاریخ کی بنا کتابت پر ہے جو حرف مکتوبی ہوگا گو وہ پڑہا نجاے جیسے خود وخوش کے واو اوسکے عدد محسوب ہونگے اور جو حرف کتابت مین نہوگا گو ملفوظ ہو جیسے خرّم اور ذرّہ کی ایک ہی ر اوسکے اعداد لیے نجاینگے۔ اس قاعدے پر یہ شبہہ وارد ہوتا ہے کہ موسیٰ عیسیٰ پر الف بہی لکہا جاتا ہے اس قاعدے سے لازم آتا ہے کہ الف اور یے دونوں کے عدد لیے جائین حالانکہ الف محسوب نہین اسکا جواب یہ ہے کہ مکتوبی سے وہ حرف مکتوبی مراد ہے جو مستقل ہو کسی حرف کے اوپر یا نیچے نہو چونکہ الف عیسیٰ وغیرہ مین یے پر لکہا جاتا ہے محسوب نہین ہوتا اور یہی وجہ ہے الف ممدودہ کا پہلا الف جو بخط منحنی لکہا جاتا ہے یا نون قطنی جو نیچے لکہا جاتا ہے اوسکے اعداد محسوب نہین ہوتے ۱۲ ایضاح شرح اصلاح

بسم الله الرحمن الرحیم

منتخب یواقیت ثمین بیان و منتجب لآلی متلالی تبیان حمد حمیدیست که دُرِّ غرر معانی در قاموس
لغات مختلفه آفریدهٔ اوست و در بطون اصداف هفت قلزم کلمات جا بخشیدهٔ او و صحاح جواهر کلام و
صراح خلاصهٔ مرام نعت محمودیست که قرآن معجز بیان بر ثبوت نبوتش دلیل ساطعست و برهان قاطع و نفائس
درود و سلام بر آل و یاران او که سراج کاشانهٔ امامت اند و سرگشتگان راه ضلالت را مصباح رشادت
و چراغ هدایت **اما بعد** میگوید خوشه‌چین ارباب ذوق **محمد ظهیر احسن شوق** نیموی عظیم آبادی حفظه الله
ذوالایادی بن مقبول بارگاه رب غفور جنت آرامگاه جناب شیخ سبحان علی مرحوم و مغفور که این مختصریست
مفید بهر خاص و عام **ازاحة الاغلاط** نام در توضیح الفاظیکه اکثری را در مغلطه اندازد و در مجلس ارباب
خبره در تشنیع سازد و در تنقیح کلماتیکه جمعی در تحقیقش تأمل‌ها ساختند و برخی بدون تفحص تخطیه پرداختند
چون آیین من افاده نگاریست در هنجام آموزگاری در تصحیح و تحقیق آن از کلام فصحای عجم و کتب لغات
مانند صحاح و صراح و شمس العلوم و قاموس و مصباح منیر و منتخب اللغات و تاج اللغات و منتهی الارب
و کشف اللغات و مؤید الفضلا و فرهنگ جهانگیری و فرهنگ رشیدی و برهان قاطع و سراج اللغات
و چراغ هدایت و بهار عجم و نفائس اللغات و هفت قلزم و کتب دیگر جدید وا کردم و جمعی متکاثر
بکار آوردم هرچند این رساله جزویست چند اما همدمان دانند که هنگام تالیفش شبها دود چراغ
سرمهٔ دیدها ساخته‌ام و بسا افتاد که در تحقیق لفظی روزها به سیر کلام اساتذه چه نظم و چه نثر پرداخته‌ام
و نوبت بجائی رسید که جهت تحقیق کامل در خدمت فصحای پارس که تازه وارد هند بودند شتافتم و صحبت ایشان

دریافتم و خاطرم چنانکه میخواست مولی اسرار شگافتم و مغز سخن کافتم اگر بچشم انصاف بینی این موجز بیست
بجوبه روزگار و کوزه ایست و کش صد بحر زخار طالبان فن را سرمایه هدایت ست و نظارگیان را سرمه
بصیرت **قطعه** تالیف چو کردم این رساله ٭ احسنت فرشته گفت از فوق ٭ برخاست صدای آفرینها ٭
زارباب کمال و صاحب ذوق ٭ تاریخ بگفت هاتف غیب ٭ ماشاء الله افادت شوق ٭ امید که
چون ازین کتاب نفعی بردارند مولف مستهام را بدعای خیر یاد آرند **مقدمه** ۱۳۰۱ دانستنی ست که غلط بر دو
گونه باشد **اول** غلط عام و آن اینکه همه دانان با اینکه از چگونگی الفاظ ماهر باشند دران تصرفی کنند همچو
کافر که بکسر فاست و با دلبر و خنجر قافیه آرند و این قسم معیوب مذموم نیست **دوم** غلط عوام و آن خلاف قسم
اول بود همچون تلاش بر وزن شاباش که محاوره ناواقفان ست پس کسانیکه غلط العام فصیح را در چرا نه
غلط عوام آرند فرقی در هر دو قسم نشناختند و از بیخبری غلط العام و غلط العوام را متحد المعنی پندارند و **مخفی**
مباد که آنچه در عرف عوام مشهور است که بجهت ضرورت شعریه تغییر لفظ از هیئت اصلیه جائز باشد اعتبار را نشاید
آورده اند که یکی از ظرفان چرا بتشدید را استعمال کرده چون طعنه کردند گفت ٭ چو در شعر گفتن ضرورت بود
تشدید چرا نه جائز شود ٭ دانایان از تشدید تشدید و چرا خنده در خنده زدند و درین باب نقلی دیگر یعنی شعر
گفتن چه ضرور مشهور است تا بجایی که هر جا که خواستند ضرورت شعریه را روا داشتند جمهور متاخرین برانند که
متتبعان را نمیرسد که لفظی خلاف لغت و لهجه استعمال فصحا بکار آرند آری در اعلام وقتیکه در تقطیع نگنجد و اشد
ضرورت باشد مضایقه ندارد بدانکه تغلیط الفاظ باعتبار همان معنی ست که درین کتاب نوشته شد ورنه
ممکن که بمعنی دیگر صحیح باشد و نیز تخطیه باعتبار عربیت و فارسیت بود اگر جائی از الفاظ مغلطه موافق محاوره
اهل زبان هند یابی متصرف فیه هندیان پنداری **فصل الف** آتش آنچه جمعی از فرهنگ نگاران تغلیط
تتبع ناکرده اند و نوشته اند که بکسر تاست و با دانش وغیره قافیه شده است درین شکی نیست که تخطیه ایشان
محض بیجاست اگر در کلام پارسیان تفحص کنی صد هزار جا آتش را با غش و دلکش یابی آدم برینکه اکثری
را در صحت کسره آن کلام ست و دیگران یکسو میرزا غالب که در فارسی ید طولی داشت می نگارد که قافیه آتش
با دانش او روا نیست تا ولیز بر بعضی اجله عصر و نیز دیگران درین باب تبعیت میرزا کرده اند گویم که منشای
آن عدم تفحص باشد نظامی گوید ٭ همه کارشان شرب آتشگری ٭ گهی گشته شبی گرد جالشگری ٭ و ملا اهری
خراسانی در قطعه این بیت نوشته ٭ پیوند شکستگی ست با عشق ٭ چون کسره حرف تای آتش ٭ پیداست که
این شعر ناطق ست بر کسره تای فوقانی اکنون کسی را مجال انکار کسره نماند اما حق تحقیق آنست که کسره تا بر عالم ثابت
است آره و بسکون رای مهمله غله آسیا کرده از موید الفضلا و فرهنگ جهانگیری و فرهنگ رشیدی و برهان قاطع و نفیس

[illegible]

درو چنانکه ... ازشاعر متاخرین فارسی ست ... غلط العام ست یعنی چون اهل زبان ... جای ... ۱۲

رای مهمله خطاست فیضی فیاضی گوید ؎ چون دید که آزرده گشت جهاندار ، آن آزده در چه خاک بر باد داد آزردن
بفتح زای معجمه و بضم آن چه مخفف آزاردن ست نظامی گوید ؎ دران یکسال کو فرماندهی کرد ، نه مرغی
بلکه موری را نیازرد ، و در موید الفضلا نگاشته که عوام که بزای مضمومه خوانند غلط محض ست آستر بالف
ممدوده ضد ابره شیخ شیراز گوید ؎ شنیدم که فرماندهی دادگر ، قبا داشتی هر دو رو آستر ، و استر بتخفیف
مسموع نیست ندانم که در کلام فارسیان آمده یا نه جائیکه دیده ام آستر بالمد دیده ام بلکه صاحب غیاث
اللغات تخطیه استر بالف مقصوره کرده و از غرائب اینکه بعض اجله عصر باستناد این شعر خاقانی ؎
زمینسان همه ساکنانش منکر ، چون آب ابره چو آتش استر ، تغلیط قول صاحب غیاث کرده آری ب
کاتبان چنانکه نوشته اند میخوانند و مفید مدعا میدانند درینمقام ابره را چه نسبت ست و استر را چه ضرورت
سخن کوتاه مصرع ثانی برین نهج ست ع چون آب تر و چو آتش ابتر ، هر کس گفتار مرا باور ندارد
در نسخ تحفة العراقین ملاحظه کند ابریشم بضم شین معجمه از برهان قاطع وغیره و بفتح آن خطاست نظامی
گوید ؎ بسا مرغ را کز چمن گم کنند ، قفس عاج و دام از بریشم کنند ، و قافیه آن با معلم بفتح لام که درین شعر
ملا فوقی یزدی واقع شده ؎ توان صوف سخن را بافت معلم ، که ابریشم خامه اش نبود بریشم ، از عالم
اختلاف توجیه شمرده اند اجنه جمع جنین ست بمعنی بچه که در شکم مادر باشد نه جمع جن چنانکه عوام دانند
فی الصحاح الجنین الولد ما دام فی البطن و الجمع الاجنة و در منتخب اللغات نوشته که عوام اجنه را در جمع جن استعمال
کنند و آن غلط ست اُحُد بضمتین نام کوهی بمدینه طیبه از صراح و منتخب اللغات و منتهی الارب و بفتح ثانی چنانکه
شهرت دارد خطاست اخوان بالکسر و الضم بر وزن فعلان جمع اخ از صحاح و قاموس و مصباح منیر
و تاج اللغات وغیره و عوام که بالفتح خوانند و جمع بر وزن افعال دانند خطاست ادعیه بتخفیف
تحتانی ست نه بتشدید آن چه این جمع قلت ست بر وزن افعلة ارجمند بسکون جیم مرکب ست از کلمه
ارج که بمعنی قدر و مرتبه باشد و از کلمه مند که بمعنی صاحب آید از فرهنگ جهانگیری وغیره و در کشف اللغات
نوشته که بضم جیم غلط ست چه در مرکبات اظهار حرکت حرف آخر کلمهٔ اول نشاید ارقام آنچه هندیان
بمعنی نوشتن نگارند و این را مصدر از باب افعال انگارند بعض اجله عصر نوشته که در کتب لغات یافته
نمی شود درین داوری فقیر هم با ایشان همزبان ام هر چند در صحاح جوهری و صراح و قاموس
و تاج المصادر بیهقی و مصباح منیر و منتخب اللغات و منتهی الارب و تاج اللغات و کتب دیگر تفحص کردم
نیافتم اما در استعمال فارسیان نه مرا اقرار ست نه انکار ارم از اوهام بعض خواص ست که ارم باغ
شداد را نامند و بمعنی بهشت درست نیست گوییم که بمعنی بهشت هم استعمال کرده اند مولانا جامی در

صاحب بجائیکه جا بجا درین کتاب این لفظ آمده مراد ازان جناب جلال لکهنوی مولف منتخب اللغات باشد چون درین کتاب جابجا تغلیط قول صاحب منتخب است او رساله نوشته در جواب که رد تردید نام دارد بنام یکی از تجار [illegible]

دیوان غیر منقوط گوید ے دارادہ وصال حور ارم ٭ کاورم سر مداسر و برارم ولہ مرسل عصر ما رسول اللہ
آمده سرور صدور ارم ٭ ولہ در زه اسلام هر کو آمده ٭ کرد گار اورا ده حور ارم ٭ ازدحام بزای عربی و
حای حطی ست ٭ اژدحام بزای ژدلیده و های امید چه این مصدر عربیست و در عربی زای عجمی کجاست
و ماده اش زحم بجای صحیح ست ٭ بهای هواست ازرق بتقدیم زای معجمه بر رای مهمله کبود چشم و بالکسر
خطاست چه ماده اش زرق بمعنی گربه چشم شدن بتقدیم زای معجمه است اسرار جمع سر بالفتح و بالکسر
خطاست اصطبل بالکسر و سکون بامکان بستن اسپان از صراح و قاموس و تاج اللغات و منتهی الارب
و بفتح اول یا بحرکت با چنانکه شهرت دارد خطاست فیضی فیاضی گوید ے انکه نشتافت سوی اصطبل
عقل گهر شناسی و طبل ٭ قاآنی گوید ے گه رفت باصطبل و گهی گشت نمد پوش ٭ گاهی ز قضا شکوه و گاهی
ز قدر کرد ٭ ولہ عددی هر یکی زان پنج تن را تا ابد بادا ٭ مکان در گلخن و اصطبل و قید و منقل و نیران
ناخدای شیرازی گوید ے ز اصطبل و زخرگاه و زنوبت ٭ ز منجوق و صلیج و طبل و رایت ٭ اعجوبه بضم همزه
و سکون عین بمعنی عجیبه از قاموس و غیره بدانکه این لفظ بهمزه در کلام اساتذه بکثرت آمده و بدون همزه
اگرچه بعض محققین تخطیه اش کرده هم به ندرت دیده شد مثال اول جامی گوید ے زچه گرچه هزار اعجوبه
سازی ٭ خند و طبع کودک جز ببازی ٭ میر شمس الدین فقیر در مثنوی واله و سلطان گوید ے اعجوبه
عالم خیال ست ٭ آئینه بطلعت کمال ست ٭ مثال ثانی محسن تاثیر گوید ے ای شیخ شهر با که توان
این عجوبه گفت ٭ بی پرده گشت راز نهان از روای تو ٭ چون اینهمه دانستی بدانکه اگر عجوبه بحذف همزه
خوانند عین را حرکت ضمه دهند نه فتحه اعرابی بالفتح منسوب باعراب که تازیان بیابان باشند گویند
از صراح و غیره و بالکسر خطاست اقربا بکسر رای مهمله جمع قریب و بضم آن که بر السنه جاریست اصحت
عاریست اقلیم بالکسر بخشی از هفت بخش زمین از تاج اللغات و منتخب اللغات و کشف اللغات و خیابان
و غیره و بالفتح درست نیست اکسیر بالکسر کیمیا از قاموس و بهار عجم و هفت قلزم و بالفتح خطاست این
لفظ صحیح بسین ست کسانیکه کتیرا بتای مثناه نویسند خطای فاحش کنند الآنه لفظی ست که اکثر ملایان
کتب نویسند همچون ماهانه ام بد هید و الآنه میروم و این غلط محض ست چه بعد الا ایراد حرف نفی معنی
ندارد و بجای الانه صرف الآن نوشتنی ست الحال بالفتح مرکب ست از الف و لام و کلمه حال و بکسر
همزه محاوره جهال ست الف لیله بسکون ثانی نام کتابی ست مشهور عوام که بحرکت آن خوانند غلط
کنند انگاشتن بکاف فارسی تصور کردن و پنداشتن از فرهنگ جهانگیری و برهان قاطع و بکاف
تازی که مشهور ست از صحت دور ست فصل بای تازی — بابل بکسر ثالث و ضم آن چنانکه در

له یعنی جای تکیه
در لفظ صحیح است
...

فرهنگهاست اما بعض اجلهٔ عصر نوشته که از کلام اساتذه جواز ضم محقق نیست چه جانی باگل و مل امثال آن نامده و صاحب بهار عجم که باستدلال جواز ضم آن این هر دو شعر آورده ظهوری ــه در دکن آن چشم پیدا نمیشود ما باج خواه ساحران بابل ست ما تسلیم ــه در ره عشق ای دل از سحر و فسون غافل مباش خانهٔ مهر و این صحرای چاه بابل ست ما بجوابش نوشته که مثبت مدعا نیست چه وقت تحریک روی اختلاف ما قبلش جائز داشته اند گوئیم که بغیر اتصال روی هم بابل را باگل و غیره آورده اند تحقیق شیراز گوید ــه چه کند بنده که بر جور تحمل نکند ما دل اگر تنگ شود دهر تبدل نکند ما سحر گویند حرام ست و درین عهد لیک چشمت آن کرد که هاروت ببابل نکند ما فیضی فیاضی گوید ــه گر شبد شوی درین سلسل ما هاروت تو لیکن بچاه بابل ما قاآنی که در قصیده که مطلعش اینست ــه ای زلف تو پیچیده تما از خط ترسل ما بر دوش الف توم ادست توسل ما این شعر نوشته ــه هاروت بعزم تو اگر معتصم آید ما پران بسوی عرش چه از چاه بابل اخلاص شیرازی گوید ــه دو چشم سحر سازش ز تطاول ما فگنده عالمی در چاه بابل ما بالجمله بابل بضم بای تا نیز هم مستعمل شعراست و این سخن دیگر ست که کسره از ضمه افصح باشد بازرگان بفتح زای معجمه مخفف بازارگانست و بضم آن لهجه سوقیانست زای مخفف عنه مفتوح ست نه مضموم بالشت بمعنی وجب متدیست : فارسی بدخشان بفتح اول و ثانی نام ولایتی ست معروف که لعل باو منسوب ست از کشف اللغات و برهان قاطع و بضم ثانی خطاست بروزن کبر باست بضمتین چنانکه در عوام شهرت دارد و یا انچه در بعض فرهنگها نوشته خطاست چه این مخفف بیرونست که بکسر باست نیز بضم جانوریست که در هندی بکرا اکری گویند و در عربی معز نامند و انچه نیز را مخصوص بمعنی معز نر و گوسپند را بمعنی معز ماده دانند محض خطاست چه نیز اعم ست از انکه نر باشد یا ماده و گوسپند اسم جنس ست شامل ست بز و میش را نر باشد یا ماده چنانکه در عربی شاة و غنم شامل ست معز و ضان را نیز زنجمهر بضمتین و سکون رای مهمله و رقت جیم عربی و کسر میم و سکون های هوز نام وزیر نوشیروان از هفت قلزم و غیره و در عوام که بجیم فارسی و حرکت هاست محض خطاست بسقا نیج بالفتح نام دوائی ست معروف از منتخب و منتهی الارب و برهان قاطع و هفت قلزم و بالکسر خطاست بشارت بهر سه حرکات بای موحده مژده هکذا فی منتهی الارب فی شمس العلوم فیها ثلاث لغات فتح الباء و ضمها و کسرها پس انچه صاحب غیاث اللغات و دیگران نوشته اند که بالفتح خطاست فنشای آن کم التفاتی و عدم تحقیق باشد بضاعت بالکسر مایهٔ تجارت از صراح و منتخب و مصباح منیر و تاج اللغات و منتهی الارب و مؤید الفضلا و بالفتح درست نیست بغداد بالفتح نام شهریست از عراق عرب در اصل باغ داد بود بجهت آنکه پیش ازین باغی بود که

